سے بیٹھ گئے۔ بنوامیہ کے باقی ماندہ اقارب بھاگ کر اندلس پہنچے۔ اندلس میں دوبارہ ان کی حکومت کو ان کے متوالی (آزاد غلاموں) نے جو وہاں پر تھے اور ان لوگوں نے جو بھاگ گئے تھے قائم کیا۔ اس لئے یہ لوگ دعوت بنوعباس میں شریک نہ ہوئے اور اس وجہ سے اسلامی حکومت بہ وجہ افتراق عصبیت عرب دو حکومتوں میں منقسم ہوگئی۔ بعد ازاں دعاۃ اہل بیت علویہ مغرب و عراق میں ظاہر ہوئے اور خلفائے بنوعباس سے منازعت کی اور ممالک بعیدہ مثلاً مغرب اقصیٰ میں ادارسہ پر عبید بن قیروان ومصر پر قرامطہ بحرین پر اور دواعی طبرستان ویلم اور اطروس پر متصرف ہو گئے۔ مذکورہ وجوہات کے باعث اسلامی حکومت کئی متفرق حکومتوں پر منقسم ہوگئی جن کو ہم یکے بعد دیگرے بیان کریں گے۔

ابتداً ہم شیعوں کے حالات معرض تحریر میں لائیں گے کہ کیوں کر ان کی حکومت کی بنا پڑی اور پھر کس طرح عباسیہ کے قبضہ میں یہ حکومت چلی گئی۔ ان کے انقضاء حکومت کے حالات بیان کر کے اندلس کے دولت بنوامیہ کا تذکرہ ہدیۂ ناظرین کریں گے۔ اس کے بعد دولت عباسیہ کے دعاۃ کی دولت کی طرف رجوع کریں گے۔ جو اطراف عرب و عجم قائم ہوئی تھی۔

☆☆☆